# دلائل الخیرات

## فی ذکر الصلوٰۃ علی النبی المختار صلی اللہ علیہ وسلم






مؤلف

امام ابو عبد اللہ محمد بن سلیمان الجزولی السملالی الحسنی

المتوفی ۸۷۰ھ


ترتیب جدید


عارف باللہ شیخ الحدیث

حضرت مولانا الشاہ جلیل احمد اخون دامت برکاتہم

خلیفہ مجاز بیعت

شیخ الحدیث و مہتمم جامع العلوم عیدگاہ بہاولنگر پنجاب۔ پاکستان

شیخ العرب والعجم عارف باللہ مجدد زمانہ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ



ناشر

مکتبہ حکیم الامت / خانقاہ اشرفیہ اختریہ جامع العلوم عیدگاہ بہاولنگر



+92 63 227 237 8

+92 300 792 117 9

ibn_niaz@yahoo.com

www.shahjaleel.com




اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ
مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ
وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ
مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى
اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

# دلائل الخیرات

فی ذکر الصلوٰۃ علی النبی المختار ﷺ

اہم گزارش

اس عظیم الشان عمل (دلائل الخیرات) کو روزانہ کے معمولات میں شامل فرمائیں یا شب جمعہ اور جمعۃ المبارک کے روز مکمل پڑھنے کی کوشش کریں۔ اگر آپ نہ پڑھ سکیں تو کسی دوسرے کو دیدیں جو اس سے نفع حاصل کرے۔ جزاکم اللہ

**یہ مجموعہ درود شریف (دلائل الخیرات) ہر ایک کو پڑھنے کی اجازت ہے**

# دلائل الخیرات

## فی ذِکر الصلوٰۃ علی النبی المختار ﷺ



مؤلف

**اِمام ابو عبد اللہ محمد بن سُلیمان الجزولی السِملالی الحَسنی**

المتوفی ۸۷۰ھ

ترتیب جدید

عارف باللہ شیخ الحدیث

**حضرت مولانا الشاہ جلیل احمد اخون** دامت برکاتہم

خلیفہ مجاز بیعت شیخ الحدیث و مہتمم جامع العلوم عیدگاہ بہاولنگر پنجاب۔ پاکستان

شیخ العرب والعجم عارف باللہ مجدد زمانہ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ

ناشر مکتبہ حکیم الامت / خانقاہِ اشرفیہ اختریہ جامع العلوم عیدگاہ بہاولنگر

+92 63 227 237 8
+92 300 792 117 9
ibn_niaz@yahoo.com
www.shahjaleel.com





اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا

## ضابطہ


**نام کتاب:** دلائل الخیرات وشوارق الانوار فی ذکر الصلوٰۃ علی النبی المختار

**تصنیف:** امام ابو عبد اللہ محمد بن سلیمان الجزولی السملالی الحسنی المتوفی ۸۷۰ھ

**ترتیب جدید:** عارف باللہ شیخ الحدیث حضرت مولانا الشاہ جلیل احمد اخون دامت برکاتہم
شیخ الحدیث و مدیر جامع العلوم عیدگاہ بہاولنگر

**اشاعت:** جمادی الثانی ۱۴۴۳ھ بمطابق جنوری 2022ء

**کمپوزنگ:** عدنان صدیقی ۔ مولوی رضا علی ۔ عبد القدوس

**کتابت:** محمد مشتاق قادری ساہیوال

**پرنٹنگ:** فاروق شکور پرنٹرز ساہیوال 0320-9694676

**ناشر:** مکتبہ حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ جامع العلوم عیدگاہ بہاولنگر


## ملنے کا پتہ


**مکتبہ حکیم الامت** شمالی گیٹ جامع العلوم عیدگاہ بہاولنگر 7560630-321-92+

**مکتبہ جلیلیہ / خانقاہ دار الاصلاح والتزکیہ** پولیس لائن روڈ ساہیوال 7505580-310-92+

**خانقاہ اختریہ جلیلیہ** ، بلاک بی ، نارتھ ناظم آباد کراچی 3656070-334-92+








اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا

# فہرست





# مقدمہ

## ربیع الاول ۱۴۴۲ھ بمطابق اکتوبر 2020ء مدینہ شریف حاضری

کورونا وباء کے بعد حرمین شریفین کی کئی حاضریوں میں تعطل کی وجہ سے قلب وجان پر عجیب پژمردگی اور اُداسی چھائی رہتی تھی۔ اچانک یہ مژدہ سنا کہ ربیع الاول ۱۴۴۲ھ بمطابق اکتوبر 2020ء میں عمرہ کی حاضری کی اجازت ہوگئی ہے۔ بندہ نے فوراً صفر المظفر ۱۴۴۲ھ کے آخر میں مدینہ شریف کے لیے رختِ سفر باندھا۔ بہت سے دوستوں نے سفری، دستاویزی اور دیگر مشکلات کی وجہ سے خاص طور پر اس وبائی مرض میں مبتلا ہونے کے خدشے سے منع بھی کیا لیکن بندہ پُرعزم رہا۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل خاص سے ایسی سہولت سے سفر کروایا جو پہلے اسفار میں میسر نہ ہوئی۔ بندہ کے دائیں گھٹنے میں تکلیف بھی تھی جس سے چلنا پھرنا دشوار تھا لیکن ماشاء اللہ وہیل چیئر سواری کی ایسی سہولت میسر رہی کہ لاہور سے کراچی، کراچی سے جدہ اور جدہ سے مدینہ شریف اُتر کر گاڑی میں بیٹھنے تک دس قدم بھی چلنے کی نوبت نہ آئی۔ یہ جو اندیشہ تھا کہ جاتے ہی دس دن قرنطینہ کرنا ہوگا؟ ماشاء اللہ







سفری دستاویز دیکھ کر قرنطینہ سے مستثنیٰ کر دیا گیا اور اسی دن مسجد نبوی شریف میں نماز نصیب ہو گئی۔ الحمدللہ بنعمته تتم الصالحات۔

مواجہہ شریف ابھی تک زائرین کے لیے بند تھا اور ۲ ربیع الاول ۱۴۴۲ھ بمطابق 18 اکتوبر 2020ء مواجہہ شریف کھولنے کا اعلان کیا گیا اور زائرین کے لیے "اعتمرنا ایپ" کے ذریعے رجسٹریشن ضروری قرار دی گئی۔

## عجیب کیفیت

اللہ تعالیٰ نے اس سے پہلے بھی حرمین شریفین کی کئی حاضریوں کی توفیق دی لیکن اس دفعہ چونکہ مواجہہ شریف پر حاضری کی اجازت نہیں تھی اس لیے مسجد نبوی کے اندر سے قریب جا کر صلوٰۃ وسلام پیش کرتے تھے، لیکن دل کی بے چینی نہیں جاتی تھی۔ دل میں عجیب بے سکونی اور بے چینی تھی اپنی کم مائیگی اور خطاؤں پر سخت شرمندگی تھی اور کثرت سے استغفار و درود شریف ہمہ وقت جاری رہتا تھا لیکن ایک پل کو چین نہیں تھا۔ درود وسلام کا زبان پر اس قدر غلبہ تھا کہ حالت نیند سے بیدار ہوتا تو میری زبان پر درود وسلام ہوتا لیکن دل اندر سے بہت بے چین تھا۔ اس کیفیت نے چہرے سے مسکراہٹ اور ہنسی بھی









چھین لی تھی۔ اگرچہ سب احباب جو اہل مدینہ تھے ان کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا رہا، بات چیت ہوتی رہی لیکن دل کی یہ کیفیت بالکل کم نہیں ہو رہی تھی۔

ہمارے حضرت والاؒ فرمایا کرتے تھے کہ جب وصل نصیب ہو جاتا ہے تو پھر تڑپ ختم ہو جاتی ہے جیسے مچھلی پانی میں نہیں تڑپتی پانی سے باہر تڑپتی ہے۔ بندہ سوچتا تھا کہ مسجد نبوی شریف میں نمازیں بھی ادا ہو رہی ہیں، درود و سلام بھی پیش کیا جارہا ہے لیکن یہ بے چینی کیوں ختم نہیں ہو رہی؟

## مواجہہ شریف پر حاضری

جب ”اعتمرنا ایپ“ پر رجسٹریشن کا اعلان ہوا تو بندہ نے اہل مدینہ میں سے اپنے احباب حافظ نذیر احمد سلمہ اور یاسر قریشی سلمہ کے ساتھ رجسٹریشن کی درخواست دی تو الحمدللہ ۳ ربیع الاول ۱۴۴۲ھ بروز پیر بمطابق 19 اکتوبر 2020ء کو مواجہہ شریف دن دس بجے حاضری کی منظوری آگئی۔ بڑی بے چینی سے یہ وقت گزرا۔ اگلے دن غسل کر کے نئے کپڑے پہن کر حاضری کے لیے دس بجے پہنچے۔ وہاں کافی احتیاطی تدابیر اختیار کی گئیں تھیں۔ سب سے پہلے رجسٹریشن





چیک ہوئی، پھر کورونا سے بچاؤ کے لیے طبی معاملات ہوئے اور اس کے بعد "باب السلام" سے حاضری کی اجازت ملی۔

الحمد للہ! باب السلام میں داخل ہو گئے۔ دل ندامت سے جھکا ہوا اور سر پر گناہوں کا بار محسوس ہوتا تھا۔ دھیرے دھیرے آپ ﷺ کے چہرہ مبارک کے سامنے ان کا گنہگار امتی پیش ہوا۔ صلوٰۃ و سلام پیش کیا، گناہوں کی معافی اور شفاعت کی درخواست کی۔ اگرچہ دو منٹ حاضری کی اجازت ملی لیکن پیش ہوتے ہی ایسے لگا جیسے دل پر برف کی سِل رکھ دی گئی اور جو بے چینی اور بے سکونی کی کیفیت تھی وہ ختم ہو گئی۔ دل میں اس قدر خوشی اور مسرت ہوئی کہ چہرے سے مسکراہٹ نہیں جاتی تھی۔

اس دن اس بات کا احساس ہوا کہ زائر کو وصل تام مواجہہ شریف پر حاضری کے بعد ہوتا ہے۔ چونکہ عام حالات میں جاتے ہی یہ نعمت مل جاتی ہے اس لیے اس کی کمی کا احساس نہیں ہوتا لیکن اس وقفہ حاضری میں تقریباً چار دن تک اجازت نہیں ملی تو پتا چلا کہ مواجہہ شریف پر حاضری ایک خاص اثر رکھتی ہے۔ یہ حاضری کی قبولیت،





گناہوں کی معافی کا ذریعہ اور شفاعت کا عجیب ذریعہ ہے۔ آپ ﷺ کی توجہات اور عنایات تام مواجہہ شریف کی حاضری سے ہی ملتی ہے۔

## دلائل الخیرات

الحمدللہ! مواجہہ شریف پر حاضری کے بعد خوب خوب اطمینان قلبی اور آپ ﷺ کی خاص عنایات محسوس ہوتی رہیں۔ پھر ۵ ربیع الاول 21 اکتوبر بروز بدھ کو عمرہ کی حاضری کی بھی اجازت ہوگئی۔ عمرہ کے بعد پھر مدینہ شریف واپسی ہوئی اور ۶ ربیع الاول بروز جمعرات 22 اکتوبر ایک بار پھر مواجہہ شریف پر حاضری نصیب ہوئی۔

مواجہہ شریف حاضری کے بعد "دلائل الخیرات" پڑھنے کا قلب پر بہت تقاضا ہوا۔ یہ کتاب پہلے بھی بندہ کے معمولات میں شامل ہے لیکن کوئی خاص پابندی نہ تھی۔ اس تقاضے کے بعد جب تک مدینہ شریف میں قیام رہا دلائل الخیرات کا معمول رہا۔

دوسرا ہمارے عزیز شیخ عبداللہ دولت نیاز زید مجدہٗ جو اہل مدینہ میں سے ہیں اور عجیب عاشق رسول ہیں وہ دلائل الخیرات کے عاشق ہیں۔ اب تک ہزاروں نسخے بیروت سے چھپوا کر حجاج اور سعودی عرب میں تقسیم کر چکے ہیں اور کرتے رہتے ہیں۔ انہوں نے کہا: "شیخ جلیل!





دلائل الخیرات میں اسرارِ عجیبہ ہیں، آپ اس کی طباعت کروا کر اپنے حلقے میں تقسیم کریں" چنانچہ اس کے بعد حرمین سے واپس آکر دلائل الخیرات کے مختلف نسخے جمع کیے اور ان کو دوبارہ کمپیوٹر پر ٹائپ کروایا۔ آج کل کے ماحول میں قلتِ وقت اور مصروفیات کی وجہ سے تمام زوائدات کو حذف کر کے اصل درود وسلام کے صیغوں کو شائع کیا گیا ہے۔ اس کا اردو ترجمہ ہر منزل کے آخر میں لگا دیا ہے تا کہ عربی پڑھنے والوں کو قرأت میں مخل نہ ہو۔

اس کی طباعت میں شیخ عبد اللہ دولت نیاز زید مجدہ، حاجی نور محمد خان سلمہ کا خاص حصہ ہے۔ اس کی ترتیب و کتابت اور طباعت میں جن حضرات نے بھی حصہ لیا ہے خاص طور پر مولوی رضا علی سلمہ،مفتی محمد امجد سلمہ محمد عدنان صدیقی سلمہ ، قاری طاہر رحیمی سلمہ اور فاروق ارشد سلمہ **فاروق شکور پرنٹرز** ساھیوال و دیگر احباب مستحق شکریہ ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس مجموعہ بابرکات کو ہم سب کے لیے آپ ﷺ کی برکات کو اللہ کے فضل اور آپ ﷺ کی عنایات وتوجہات اور شفاعت کا ذریعہ بنائے۔

آمین یارب العالمین وسید المرسلین!





# فضائل وبرکات درود شریف

اے رب تو کریمی و رسول تو کریم!

صد شکر کہ ہستم میانِ دو کریم! (شیخ سعدی)

نبی کریم ﷺ پر درود وفضائل کے برکات احاطہ تحریر میں لانا ممکن نہیں۔ اس کے ثمرات وبرکات دنیا اور آخرت میں اس قدر ہیں کہ شمار نہیں کیے جاسکتے۔ خاص طور پر قرب الٰہی کے حصول، پیغمبر علیہ السلام کی الطاف وعنایات، ھموم و غموم، مضائق ومہمات اور قضائے حاجات میں بہت بڑے مجربات اور معمولات میں سے ہے۔

یہ ایک ایسا عمل ہے جس میں بندہ اللہ تعالیٰ اور فرشتوں کے ساتھ شریک ہو جاتا ہے جیسے کہ قرآن مجید میں ارشاد ہے

"اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ط یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَ سَلِّمُوْا تَسْلِیْماً" (الاحزاب:۵۶)

بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبی پر درود بھیجتے ہیں اے ایمان والو! تم بھی ان پر درود بھیجو اور خوب سلام بھیجا کرو۔







اگرچہ صلوٰۃ کا معنیٰ ہر ایک کی نسبت سے جدا جدا ہے لیکن نفس فعل میں سب شریک ہیں۔ ابوداؤد شریف کی روایت میں آتا ہے ''حضرت ابوہریرہؓ ارشاد فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا جب بھی کوئی مجھ پر درودو سلام بھیجتا ہے تو اللہ تعالیٰ میری روح کو واپس فرما دیتے ہیں اور میں اس کو جواباً سلام کہتا ہوں'' یہاں روح لوٹانے سے مطلب یہ نہیں ہے کہ آپ ﷺ کی روح جسدِ مبارک سے الگ ہے۔ کیونکہ انبیاء علیہم السلام تو اپنی قبور میں حیات ہیں بلکہ یہاں روح لوٹانے سے مطلب یہ ہے کہ آپ کی روح مبارک عالمِ ملکوت کے مشاہدات میں مستغرق ہوتی ہے۔ جب کوئی سلام کہتا ہے تو آپ ﷺ مشاہدات حق سے اس امتی کی طرف متوجہ ہو کر سلام کا جواب دیتے ہیں۔

## رداللہ روحی کا مطلب

(جس طرح حالت وحی میں نبی علیہ السلام کو کوئی خبر نہیں رہتی تھی جب وحی آجاتی تو پھر آپ سب کو پہچانتے تھے۔ اسی طرح یہاں ''رداللہ روحی'' کا مطلب ایسا نہیں ہے کہ اس وقت آپ کی روح واپس کی جاتی ہے۔ کیونکہ یہ تو ہر ایک کے ساتھ ہوتا ہے جب مردے کو قبر پر سلام کریں تو اس کی روح متوجہ کی جاتی ہے وہ سلام کا جواب دیتا ہے،









پھر آپ ﷺ کی کیا خصوصیت ہوئی؟ آپ ﷺ کی خصوصیت یہی ہے کہ آپ ﷺ کی روح تو جسم اطہر میں ہے ہی لیکن مشاہدہ حق میں مشغول تھی، جب بندہ سلام کرتا ہے تو اس مشاہدہ حق سے ہٹ کر اس کا جواب دیتے ہیں۔

یہ جواب ہر اس شخص کو ملتا ہے جو سلام پیش کرتا ہے خواہ مواجہہ شریف پر پیش کرے یا کہیں دور سے پیش کرے۔ یہ نہیں کہ صرف مواجہہ شریف پر سلام پیش کرے تو اس کو جواب ملتا ہے بلکہ جہاں سے بھی سلام پیش کرے اس کو جواب ملتا ہے۔ اللہ تعالیٰ یہی فرماتے ہیں۔ بس اتنا فرق ہے جیسا کہ حدیث شریف میں آتا ہے جس کو امام بیہقی نے شعب الایمان میں ذکر کیا ہے حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا جو میری قبر کے پاس درود پیش کرتا ہے وہ میں خود سنتا ہوں اور جو مجھ پر دور سے درود پیش کرتا ہے تو وہ مجھ تک پہنچایا جاتا تھا۔ فرشتے جا کر کہتے ہیں اللہ کے رسول ﷺ فلاں نے آپ پر درود بھیجا ہے۔





## حالات الشیخ الامام السید
## امام ابو عبداللہ محمد بن سلیمان الجزولی السملالی الحسنی علیہ رحمۃ اللہ

### نسب

دلائل الخیرات کے مصنف کا نام ونسب یہ ہے "ابو عبد اللہ محمد بن سلیمان الجزولی بن عبدالرحمان بن ابی بکر بن سلیمان بن یعلی ابن یخلف بن موسیٰ بن علی بن یوسف بن عیسیٰ بن عبد اللہ بن جندر بن عبدالرحمن بن محمد بن احمد بن حسان بن اسماعیل بن جعفر بن عبد اللہ بن حسن بن حسین بن علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ"

### نام

اصل نام محمد والد کا نام عبدالرحمن جبکہ دادا کا نام ابو بکر بن سلیمان تھا۔

### ولادت

شیخ ابو عبد اللہ سید محمد بن سلیمان جزولی سملالی (۸۰۷ھ) بمقام سوس اقصیٰ مراکش میں پیدا ہوئے۔ آپ حسنی سادات ہیں اور بَربَر قوم کے قبیلہ جزولہ کی شاخ سہلالہ سے تعلق تھا۔ ابتدائی تعلیم کے بعد



فاس چلے گئے اور مدرسہ الصفارین میں داخل ہوئے یہ کتاب بھی انہوں نے فاس میں ہی لکھی، ان کا رہائشی حجرہ آج بھی محفوظ ہے۔ کتاب دلائل الخیرات کی تدوین میں جامع قزوین (فاس) کے کتب خانہ سے استفادہ کیا۔

یکتائے زمانہ شیخ ابو عبد اللہ بن عبد اللہ امغار الصغیر کے مرید ہوئے۔ چودہ سال تک خلوت نشینی میں گزارے۔ آپ کے مریدین کی تعداد بارہ ہزار سے زائد تھی۔

## وفات

آپ کی وفات 16 ربیع الاول 870ھ بمطابق 1465ء مراکش میں ہوئی۔

## تصنیفات

آپ کی تصانیف کا اکثر حصہ تصوف میں ہے۔

(1) دلائل الخیرات وشوارق الأنوار فی ذکر الصلاۃ علی النبی المختار

(2) حزب الفلاح یہ ایک بابرکت دعا ہے۔

(3) حزب الجزولی یہ حزب سبحان الدائم لا یزول کہلاتی ہے اور طریقہ شاذلیہ میں متداول ہے۔







آپ کے شاگرد بیس ہزار سے زیادہ تھے جنہوں نے آپ سے حدیث کی نقل و روایت کی ہے اور علم فقہ و تفسیر کی تحصیل کی ہے۔ آپ کے والد قبیلہ جزولہ سہلالہ کے امیر لوگوں میں شمار کیے جاتے تھے، جن کی سکونت ضلع سوس اقصیٰ بربر واقع افریقہ میں تھی۔ شہر فاس (واقع مراکش) میں آپ نے علم تحصیل کیا اور ایک عرصہ تک وہاں تفسیر و احادیث پڑھاتے رہے۔ پھر فاس سے ساحل (ریف) کی طرف چلے آئے اور یہاں ان کی ملاقات شیخ محمد بن عبد اللہ سے ہوئی جن سے انہوں نے علم باطن کے بہت سے نکات حاصل کیے، تب عبادت کے لیے خلوت خانہ میں داخل ہوئے جہاں وہ چودہ برس تک مراقبہ اور ریاضت کرتے رہے۔ پھر خلوت سے ہدایت خلق کے لیے نکلے، بارہ ہزار چھ سو پینسٹھ آدمیوں نے آپ کے ہاتھ پر گناہوں سے توبہ کی اور نیک کاموں پر قائم رہنے کی بیعت کی، جو خالص عابد بنے اور ہر ایک نے آپ سے فیض عظیم و معرفت فخیم حاصل کی۔ آپ سے بڑی بڑی کرامات اور خوارقِ عجیبہ ظاہر ہوئے، کتاب اللہ و سنت رسول اللہ ﷺ کے بڑے پابند اور عامل تھے اور کثرت کے ساتھ اور اوراد و وظائف پڑھا کرتے تھے۔







اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا

آسفی کے حاکم نے آپ کو زہر دلوا دیا۔ آپ کی وفات 16 ربیع الاول 870ھ بمطابق 1465ء میں بمقام آفرغال واقع ملک بربر نماز صبح کی پہلی رکعت کے دوسرے سجدے میں ہوئی اور اسی روز ظہر کے وقت مسجد کے قریب مدفون ہوئے۔ آپ کی قبر مبارک پر ہر وقت زائرین کا ازدحام رہتا ہے جو کثرت سے وہاں قرآن شریف اور دلائل الخیرات پڑھتے ہیں۔ آپ کی اولاد نہ تھی۔

## وفات کے ستر سال بعد عظیم کرامت

سیدنا محمد بن سلیمان الجزولی کے وصال کے 77 سال بعد سلطان مراکش ابو العباس سلطان احمد المعروف بہ الاعرج کے حکم سے جب آپ کے جسد اطہر کو قبر مبارکہ سے نکالا گیا تو اتنا طویل عرصہ گزرنے کے باوجود درود سلام کی برکت سے اسی حالت میں تھا جیسے وقت وصال تھا۔ مرور زمانہ کے باوجود آپ کے جسم پر قطعا کوئی آثار نمایاں نہ تھے۔ حتی کہ آپ کے سر اور داڑھی مبارکہ کے خط بھی بالکل ترو تازہ تھے۔ حاکم وقت یا اس کے کہنے پر کسی شخص نے جب آپ کے چہرہ انور کو دبایا تو فوراً اس مقام سے خون ہٹ گیا اور جب اس نے انگلی اٹھائی تو خون پھر اپنی جگہ واپس آیا جیسا کہ زندہ آدمی کے ساتھ ہوتا ہے۔ آپ





کے جسد مبارکہ کو مراکش کے قدیم حصہ میں دفن کیا گیا اور اس پر ایک عمارت (روضہ) بھی تعمیر کی گئی۔

علامہ یفرنی فرماتے ہیں کہ سال 1133ھ میں خلیفہ مراکش نے آپ کے روضہ کو دوبارہ تعمیر کروایا اور سنگ بنیاد کے موقع پر ایک محفل کا انعقاد بھی ہوا۔ اسی طرح سلاطین مولوی اسماعیل اور محمد بن عبد اللہ کے دور حکومت میں مزار مبارک کی توسیع کے علاوہ بعض حصوں کو دوبارہ تعمیر کیا گیا۔



# دلائل الخیرات کی سببِ تالیف

شیخ محمد بن سلیمان جزولیؒ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں کنویں پر وضو کرنے کے لیے گیا تو رسی ڈول وغیرہ کوئی چیز پانی نکالنے کے لیے نہیں تھی۔ میں پریشانی کے عالم میں کھڑا تھا کہ ایک بچی نے اوپر سے دیکھا اور پوچھا آپ کون ہیں؟ میں نے اپنے بارے میں بتایا تو اس بچی نے کہا آپ وہی بزرگ ہیں جن کی بڑی تعریف سنی ہے اور آپ کنویں سے پانی نکالنے کے لیے پریشان ہیں۔ پھر اس بچی نے کنویں میں تھوک ڈالا تو اس کا پانی اُبل کر زمین پر بہنے لگا۔ شیخ کہتے ہیں جب میں وضو سے فارغ ہوا تو میں نے اس کو قسم دے کر پوچھا کہ تم نے یہ مرتبہ کیسے حاصل کیا؟ اس بچی نے کہا "بکثرت الصلوٰۃ علیٰ من کان اذا مشیٰ فی البر الاقفر تعلقت الوحوش باذیالہ" اس ذات پر کثرت سے درود شریف پڑھنے کی وجہ سے کہ جب وہ چٹیل میدان میں چلتے تو درندے اُن کے دامن سے لپٹ جاتے" تو میں نے قسم اٹھائی کہ میں نبی کریم ﷺ کے درود شریف پر ایک کتاب مرتب کروں گا۔





# مقدمہ مؤلّف

تمام تعریفیں اس اللہ کے لیے ہیں جس نے ہمیں ایمان اور اسلام کی ہدایت دی اور درود و سلام ہو اس کے نبی محمد ﷺ پر جنہوں نے ہمیں بتوں کی عبادت سے نکالا اور ان کے آل اور صحابہ پر جو شریف، بزرگ اور معزز ہیں۔ حمد و صلوٰۃ کے بعد اس کتاب کا مقصد نبی ﷺ کے درود اور ان کے فضائل کو ذکر کرنا ہے۔ میں ان کی اسناد کو حذف کر رہا ہوں تاکہ پڑھنے والوں کے لیے اس کا یاد کرنا آسان ہو۔ اللہ تعالیٰ کے قرب کا ارادہ کرنے والے کے لیے یہ بہت ہی اہم چیز ہے۔ میں نے اس کتاب کا نام اللہ کی رضا کو تلاش کرنے کے لیے اور اس کے معزز رسول محمد ﷺ کی محبت حاصل کرنے کے لیے "دلائل الخیرات وشوارق الانوار فی ذکر الصلوٰۃ علیٰ النبی المختار" رکھا ہے۔

اللہ تعالیٰ سے سوال ہے کہ ہمیں ان کی سنت کا پیروکار بنائے اور ان کی ذات سے محبت کرنے والا بنائے اور وہ اس پر قادر ہے، اس کے سوا کوئی معبود نہیں اور اس کی خیر کے سوا کوئی خیر نہیں اور وہ بہترین آقا اور بہترین مددگار ہے۔ اللہ تعالیٰ بلندیوں اور عظمتوں والے کی مدد کے بغیر گناہ سے بچنے اور نیکی کرنے کی طاقت نہیں ہے۔



# اَلْحِزْبُ الْاَوَّلُ

## يَوْمُ الْاِثْنَيْنِ (پیر)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

(۱) صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ ۝

(۲) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَآ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

(۳) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ فِي الْعٰلَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

(۴) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَآ اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ



سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۞

(۵) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ ۨالنَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ ۞

(۶) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ ۞

(۷) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۞

(۸) اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۞

(۹) اَللّٰھُمَّ وَتَرَحَّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا تَرَحَّمْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۞





(۱۰) اَللّٰهُمَّ وَتَحَنَّنْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا تَحَنَّنْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۞

(۱۱) اَللّٰهُمَّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا سَلَّمْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۞

(۱۲) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّارْحَمْ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا وَّاٰلَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ وَرَحِمْتَ وَبَارَكْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ فِى الْعٰلَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۞

(۱۳) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ ِالنَّبِيِّ وَاَزْوَاجِهٖ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۞





(١٤) اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۞

(١٥) اَللّٰهُمَّ دَاحِيَ الْمَدْحُوَّاتِ وَبَارِئَ الْمَسْمُوْكَاتِ وَجَبَّارَ الْقُلُوْبِ عَلٰى فِطْرَتِهَا شَقِيِّهَا وَ سَعِيْدِهَا اِجْعَلْ شَرَآئِفَ صَلَوَاتِكَ وَنَوَامِيَ بَرَكَاتِكَ وَرَأْفَةَ تَحَنُّنِكَ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الْفَاتِحِ لِمَآ اُغْلِقَ وَالْخَاتِمِ لِمَا سَبَقَ وَالْمُعْلِنِ الْحَقَّ بِالْحَقِّ وَالدَّامِغِ لِجَيْشَاتِ الْاَ بَاطِيْلِ كَمَا حُمِّلَ فَاضْطَلَعَ بِاَمْرِكَ بِطَاعَتِكَ مُسْتَوْفِزًا فِيْ مَرْضَاتِكَ وَاعِيًا لِّوَحْيِكَ حَافِظًا لِّعَهْدِكَ مَاضِيًا عَلٰى نَفَاذِ اَمْرِكَ حَتّٰى اَوْرٰى قَبَسًا لِّقَابِسٍ اٰلَآءُ اللهِ تَصِلُ بِاَهْلِهٖ اَسْبَابُهٗ بِهٖ هُدِيَتِ الْقُلُوْبُ بَعْدَ خَوْضَاتِ الْفِتَنِ وَالْاِثْمِ وَاَبْهَجَ مُوْضِحَاتِ الْاَعْلَامِ وَنَآئِرَاتِ الْاَحْكَامِ وَمُنِيْرَاتِ الْاِسْلَامِ فَهُوَ اَمِيْنُكَ الْمَاْمُوْنُ وَخَازِنُ عِلْمِكَ الْمَخْزُوْنِ وَشَهِيْدُكَ يَوْمَ الدِّيْنِ وَبَعِيْثُكَ نِعْمَةً وَّرَسُوْلُكَ بِالْحَقِّ رَحْمَةً ۞









(١٦) اَللّٰهُمَّ افْسَحْ لَهٗ فِيْ عَدْنِكَ وَاجْزِهٖ مُضَاعَفَاتِ الْخَيْرِ مِنْ فَضْلِكَ مُهَنَّاٰتٍ لَّهٗ غَيْرَ مُكَدَّرَاتٍ مِّنْ فَوْزِ ثَوَابِكَ الْمَحْلُوْلِ وَجَزِيْلِ عَطَائِكَ الْمَعْلُوْلِ ۞

(١٧) اَللّٰهُمَّ اَعْلِ عَلٰى بِنَاۤءِ النَّاسِ بِنَاۤئَهٗ وَاَكْرِمْ مَّثْوَاهُ لَدَيْكَ وَنُزُلَهٗ وَاَتْمِمْ لَهٗ نُوْرَهٗ وَاجْزِهٖ مِنَ ابْتِعَاثِكَ لَهٗ مَقْبُوْلَ الشَّهَادَةِ وَمَرْضِيَّ الْمَقَالَةِ ذَا مَنْطِقٍ عَدْلٍ وَّخُطَّةٍ فَصْلٍ وَّبُرْهَانٍ عَظِيْمٍ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ط يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۞

(١٨) لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ رَبِّيْ وَسَعْدَيْكَ صَلَوَاتُ اللّٰهِ الْبَرِّ الرَّحِيْمِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ الْمُقَرَّبِيْنَ وَالنَّبِيِّيْنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَاۤءِ وَالصَّالِحِيْنَ وَمَا سَبَّحَ لَكَ مِنْ شَيْءٍ يَّارَبَّ الْعٰلَمِيْنَ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ خَاتِمِ النَّبِيِّيْنَ وَسَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَاِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ وَرَسُوْلِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ الشَّاهِدِ الْبَشِيْرِ الدَّاعِيْ اِلَيْكَ بِاِذْنِكَ السِّرَاجِ الْمُنِيْرِ وَعَلَيْهِ السَّلَامُ ۞





(۱۹) اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِكَ وَ بَرَكَاتِكَ وَ رَحْمَتَكَ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَ اِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ وَ خَاتِمِ النَّبِيِّيْنَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ رَسُوْلِكَ اِمَامِ الْخَيْرِ وَقَائِدِ الْخَيْرِ وَرَسُوْلِ الرَّحْمَةِ ۞

(۲۰) اَللّٰهُمَّ ابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا يَّغْبِطُهٗ فِيْهِ الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ ۞

(۲۱) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ نَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۞

(۲۲) اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۞

(۲۳) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ نَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَوْلَادِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَاَصْهَارِهٖ وَاَنْصَارِهٖ وَاَشْيَاعِهٖ وَمُحِبِّيْهِ وَاُمَّتِهٖ وَعَلَيْنَا مَعَهُمْ اَجْمَعِيْنَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۞





(۲۴) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ صَلّٰی عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ لَّمْ یُصَلِّ عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَنَا بِالصَّلٰوۃِ عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا یُحِبُّ اَنْ یُّصَلّٰی عَلَیْہِ ۞

(۲۵) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّیَ عَلَیْہِ ۞

(۲۶) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا ھُوَ اَھْلُہٗ ۞

(۲۷) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضَاہُ لَہٗ ۞

(۲۸) اَللّٰھُمَّ یَا رَبَّ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاَعْطِ سَیِّدَنَا مُحَمَّدَ نِ الدَّرَجَۃَ وَالْوَسِیْلَۃَ فِی الْجَنَّۃِ ۞

(۲۹) اَللّٰھُمَّ یَا رَبَّ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ اجْزِ سَیِّدَنَا مُحَمَّدًا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ مَا ھُوَ اَھْلُہٗ ۞





(۳۰) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اَهْلِ بَيْتِهٖ ۞

(۳۱) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنَ الصَّلٰوةِ شَيْءٌ ۞

(۳۲) وَارْحَمْ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا وَّاٰلَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنَ الرَّحْمَةِ شَيْءٌ ۞

(۳۳) وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنَ الْبَرَكَةِ شَيْءٌ ۞

(۳۴) وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنَ السَّلَامِ شَيْءٌ ۞

(۳۵) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِي الْاَوَّلِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِي الْاٰخِرِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِي النَّبِيِّيْنَ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِي الْمُرْسَلِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِي الْمَلَاِ الْاَعْلٰى اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ ۞





(٣٦) اَللّٰهُمَّ اَعْطِ سَيِّدَنَا مُحَمَّدَا نِالْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَالشَّرَفَ وَالدَّرَجَةَ الْكَبِيْرَةَ ۞

(٣٧) اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اٰمَنْتُ بِسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّلَمْ اَرَهٗ فَلَا تَحْرِمْنِيْ فِي الْجِنَانِ رُؤْيَتَهٗ وَارْزُقْنِيْ صُحْبَتَهٗ وَتَوَفَّنِيْ عَلٰى مِلَّتِهٖ وَاسْقِنِيْ مِنْ حَوْضِهٖ مَشْرَبًا رَّوِيًّا سَآئِغًا هَنِيْئًا لَّا نَظْمَأُ بَعْدَهٗ اَبَدًا اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۞

(٣٨) اَللّٰهُمَّ اَبْلِغْ رُوْحَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّنِّيْ تَحِيَّةً وَّسَلَامًا ۞

(٣٩) اَللّٰهُمَّ وَكَمَا اٰمَنْتُ بِهٖ وَلَمْ اَرَهٗ فَلَا تَحْرِمْنِيْ فِي الْجِنَانِ رُؤْيَتَهٗ ۞

(٤٠) اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ شَفَاعَةَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِالْكُبْرٰى وَارْفَعْ دَرَجَتَهُ الْعُلْيَا وَاٰتِهٖ سُؤْلَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ وَالْاُوْلٰى كَمَآ اٰتَيْتَ سَيِّدَنَآ اِبْرَاهِيْمَ وَسَيِّدَنَا مُوْسٰى ۞

(٤١) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ





كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۞

(۴۲) اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نَّبِيِّكَ وَرَسُوْلِكَ وَسَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ خَلِيْلِكَ وَصَفِيِّكَ وَسَيِّدِنَا مُوْسٰى كَلِيْمِكَ وَنَجِيِّكَ وَسَيِّدِنَا عِيْسٰى رُوْحِكَ وَكَلِمَتِكَ وَعَلٰى جَمِيْعِ مَلٰئِكَتِكَ وَرُسُلِكَ وَاَنْبِيَآئِكَ وَخِيْرَتِكَ مِنْ خَلْقِكَ وَاَصْفِيَآئِكَ وَخَاصَّتِكَ وَاَوْلِيَآئِكَ مِنْ اَهْلِ اَرْضِكَ وَسَمَآئِكَ ۞

(۴۳) وَصَلَّى اللهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ خَلْقِهٖ وَرِضَاءَ نَفْسِهٖ وَزِنَةَ عَرْشِهٖ وَمِدَادَ كَلِمَاتِهٖ وَكَمَا هُوَ اَهْلُهٗ وَكُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَغَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ وَعَلٰى اَهْلِ بَيْتِهٖ وَعِتْرَتِهِ الطَّاهِرِيْنَ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا ۞

(۴۴) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ وَعَلٰى جَمِيْعِ النَّبِيِّيْنَ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَالْمَلٰئِكَةِ وَالْمُقَرَّبِيْنَ وَجَمِيْعِ عِبَادِ اللهِ الصَّالِحِيْنَ عَدَدَ مَا اَمْطَرَتِ السَّمَآءُ مُنْذُ

بَنَیْتَھَا وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا اَنْبَتَتِ الْاَرْضُ مُنْذُ دَحَوْتَھَا وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ النُّجُوْمِ فِی السَّمَآءِ فَاِنَّكَ اَحْصَیْتَھَا وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا تَنَفَّسَتِ الْاَرْوَاحُ مُنْذُ خَلَقْتَھَا وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا خَلَقْتَ وَمَا تَخْلُقُ وَمَا اَحَاطَ بِهٖ عِلْمُكَ وَاَضْعَافَ ذٰلِكَ ۞

(۴۵) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَیْھِمْ عَدَدَ خَلْقِكَ وَرِضَآءَ نَفْسِكَ وَزِنَةَ عَرْشِكَ وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ وَمَبْلَغَ عِلْمِكَ وَاٰیَاتِكَ ۞

(۴۶) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَیْھِمْ صَلٰوةً تَفُوْقُ وَتَفْضُلُ صَلٰوةَ الْمُصَلِّیْنَ عَلَیْھِمْ مِّنَ الْخَلْقِ اَجْمَعِیْنَ كَفَضْلِكَ عَلٰی جَمِیْعِ خَلْقِكَ ۞

(۴۷) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَیْھِمْ صَلٰوةً دَآئِمَةً مُّسْتَمِرَّةَ الدَّوَامِ عَلٰی مَرِّ اللَّیَالِیْ وَالْاَیَّامِ مُتَّصِلَةَ الدَّوَامِ لَا انْقِضَآءَ لَھَا وَلَا انْصِرَامَ عَلٰی مَرِّ اللَّیَالِیْ وَالْاَیَّامِ عَدَدَ كُلِّ وَابِلٍ وَّطَلٍّ ۞






(۴۸) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نَّبِیِّكَ وَسَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ خَلِیْلِكَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَآئِكَ وَاَصْفِیَآئِكَ مِنْ اَهْلِ اَرْضِكَ وَسَمَآئِكَ عَدَدَ خَلْقِكَ وَرِضَآءَ نَفْسِكَ وَزِنَةَ عَرْشِكَ وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ وَمُنْتَهٰی عِلْمِكَ وَزِنَةَ جَمِیْعِ مَخْلُوْقَاتِكَ صَلٰوةً مُّكَرَّرَةً اَبَدًا عَدَدَ مَآ اَحْصٰی عِلْمُكَ وَمِلْأَ مَا اَحْصٰی عِلْمُكَ وَاَضْعَافَ مَا اَحْصٰی عِلْمُكَ صَلٰوةً تَزِیْدُ وَتَفُوْقُ وَتَفْضُلُ صَلٰوةَ الْمُصَلِّیْنَ عَلَیْهِمْ مِنَ الْخَلْقِ اَجْمَعِیْنَ كَفَضْلِكَ عَلٰی جَمِیْعِ خَلْقِكَ ۞

(۴۹) اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مِمَّنْ لَّزِمَ مِلَّةَ نَبِیِّكَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَعَظَّمَ حُرْمَتَهٗ وَاَعَزَّ كَلِمَتَهٗ وَحَفِظَ عَهْدَهٗ وَذِمَّتَهٗ وَنَصَرَ حِزْبَهٗ وَدَعْوَتَهٗ وَ كَثَّرَ تَابِعِیْهِ وَفِرْقَتَهٗ وَوَافٰی زُمْرَتَهٗ وَلَمْ یُخَالِفْ سَبِیْلَهٗ وَسُنَّتَهٗ ۞

(۵۰) اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ الْاِسْتِمْسَاكَ بِسُنَّتِهٖ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْاِنْحِرَافِ عَمَّا جَآءَ بِهٖ ۞









(۵۱) اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا سَئَلَكَ مِنْهُ سَيِّدُنَا مُحَمَّدٌ نَّبِيُّكَ وَرَسُوْلُكَ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ۞

(۵۲) وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَكَ مِنْهُ سَيِّدُنَا مُحَمَّدٌ نَّبِيُّكَ وَرَسُوْلُكَ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ۞

(۵۳) اَللّٰهُمَّ اعْصِمْنِيْ مِنْ شَرِّ الْفِتَنِ وَعَافِنِيْ مِنْ جَمِيْعِ الْمِحَنِ وَاَصْلِحْ مِنِّيْ مَا ظَهَرَ وَمَا بَطَنَ وَنَقِّ قَلْبِيْ مِنَ الْحِقْدِ وَالْحَسَدِ وَلَا تَجْعَلْ عَلَيَّ تِبَاعَةً لِّاَحَدٍ ۞

(۵۴) اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ الْاَخْذَ بِاَحْسَنِ مَا تَعْلَمُ وَالتَّرْكَ لِسَيِّئِ مَا تَعْلَمُ وَاَسْئَلُكَ التَّكَفُّلَ بِالرِّزْقِ وَالزُّهْدَ فِي الْكَفَافِ وَالْمَخْرَجَ بِالْبَيَانِ مِنْ كُلِّ شُبْهَةٍ وَّالْفَلْجَ بِالصَّوَابِ فِيْ كُلِّ حُجَّةٍ وَّالْعَدْلَ فِي الْغَضَبِ وَالرِّضَا وَالتَّسْلِيْمَ لِمَا يَجْرِيْ بِهِ الْقَضَآءُ وَالْاِقْتِصَادَ فِي الْفَقْرِ وَالْغِنٰى وَالتَّوَاضُعَ فِي الْقَوْلِ وَالْفِعْلِ وَالصِّدْقِ فِي الْجِدِّ وَالْهَزْلِ ۞





(٥٥) اَللّٰهُمَّ اِنَّ لِيْ ذُنُوْبًا فِيْمَا بَيْنِيْ وَبَيْنَكَ وَذُنُوْبًا فِيْمَا بَيْنِيْ وَبَيْنَ خَلْقِكَ۔ اَللّٰهُمَّ مَا كَانَ لَكَ مِنْهَا فَاغْفِرْهُ وَمَا كَانَ مِنْهَا لِخَلْقِكَ فَتَحَمَّلْهُ عَنِّيْ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ اِنَّكَ وَاسِعُ الْمَغْفِرَةِ ۞

(٥٦) اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ بِالْعِلْمِ قَلْبِيْ وَاسْتَعْمِلْ بِطَاعَتِكَ بَدَنِيْ وَخَلِّصْ مِنَ الْفِتَنِ سِرِّيْ وَاشْغَلْ بِالْاِعْتِبَارِ فِكْرِيْ وَقِنِيْ شَرَّ وَسَاوِسِ الشَّيْطَانِ وَاَجِرْنِيْ مِنْهُ يَارَحْمٰنُ حَتّٰى لَا يَكُوْنَ لَهٗ عَلَيَّ سُلْطَانٌ ۞

(٥٧) اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا تَعْلَمُ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا تَعْلَمُ وَاَسْتَغْفِرُكَ مِنْ كُلِّ مَا تَعْلَمُ اِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَا نَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ۞

(٥٨) اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِيْ مِنْ زَمَانِيْ هٰذَا وَاِحْدَاقِ الْفِتَنِ وَتَطَاوُلِ اَهْلِ الْجُرْاَةِ عَلَيَّ وَاسْتِضْعَافِهِمْ اِيَّايَ ۞

(٥٩) اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ مِنْكَ فِيْ عِيَاذٍ مَّنِيْعٍ وَّحِرْزٍ حَصِيْنٍ مِّنْ جَمِيْعِ خَلْقِكَ حَتّٰى تُبَلِّغَنِيْ اَجَلِيْ مُعَافًى ۞





# ترجمہ حزبِ اول

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے۔

(۱) درود بھیجے اللہ تعالیٰ سیدنا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد ﷺ پر اور اصحاب پر اور سلام بھیجے۔

(۲) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد ﷺ پر آپ کی ازواج پر اور آپ کی اولاد پر جس طرح درود بھیجا تو نے سیدنا ابراہیم پر اور برکتیں نازل فرما سیدنا محمد ﷺ پر اور آپ کی ازواج اور آپ کی اولاد پر جس طرح برکتیں نازل فرمائیں تو نے آل سیدنا ابراہیم پر بیشک تو ہی تعریف کیا گیا (اور) بزرگی والا ہے۔

(۳) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد پر اور آل سیدنا محمد ﷺ پر جس طرح تو نے درود بھیجا سیدنا ابراہیم پر اور برکتیں نازل فرما سیدنا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد پر جس طرح برکتیں نازل فرمائیں تو نے آل سیدنا ابراہیم پر تمام جہانوں میں، بے شک تو ہی تعریف کیا گیا بزرگی والا ہے۔

(۴) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد پر جس طرح تو نے درود بھیجا سیدنا ابراہیم پر اور برکتیں نازل فرما سیدنا محمد پر اور آل سیدنا محمد پر جس طرح تو نے برکتیں نازل کی ہیں سیدنا ابراہیم پر بے شک تو تعریف کیا گیا بزرگی والا ہے۔

(۵) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد ﷺ پر جو نبی امی ہیں اور آل سیدنا محمد پر۔





(٦) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد پر جو تیرے بندے اور تیرے رسول ہیں۔

(٧) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد پر اور آل سیدنا محمد پر جس طرح تونے درود بھیجا سیدنا ابراہیم اور آل سیدنا ابراہیم پر بے شک تو ہی تعریف کیا گیا بزرگی والا ہے۔

(٨) اے اللہ! برکتیں نازل فرما ہمارے آقا محمد پر اور آل سیدنا محمد پر جس طرح برکتیں نازل کیں تونے سیدنا ابراہیم پر اور آل سیدنا ابراہیم پر بے شک تو تعریف والا، بزرگی والا ہے۔

(٩) اے اللہ! رحمت فرما سیدنا محمد پر اور آل سیدنا محمد پر جس طرح تونے رحمت کی سیدنا ابراہیم پر اور آل سیدنا ابراہیم پر بے شک تو تعریفوں والا بزرگی والا ہے۔

(١٠) اے اللہ! مہربانی فرما سیدنا محمد پر اور آل سیدنا محمد پر جس طرح تونے مہربانی فرمائی ہے سیدنا ابراہیم پر اور آل سیدنا ابراہیم پر بے شک تو تعریفوں والا بزرگی والا ہے۔

(١١) اے اللہ! اور سلام بھیج سیدنا محمد پر اور آل سیدنا محمد پر جس طرح سلام بھیجا تونے سیدنا ابراہیم پر اور آل سیدنا ابراہیم پر بے شک تو تعریفوں والا بزرگی والا ہے۔





(۱۲) اے اللہ! رحمت کاملہ نازل فرما سیدنا محمد پر آل سیدنا محمد پر اور رحم فرما سیدنا محمد پر اور آل سیدنا محمد پر اور برکتیں نازل فرما سیدنا محمد پر اور آل سیدنا محمد پر جس طرح تو نے درود بھیجا اور رحمت کی اور برکت نازل کی سیدنا ابراہیم پر اور آل سیدنا ابراہیم پر تمام جہانوں میں بے شک تو تعریفوں والا بزرگی والا ہے۔

(۱۳) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد پر جو نبی ہیں اور آپ کی ازواج پر جو مومنوں کی مائیں ہیں اور آپ کی اولاد پر آپ کے اہل بیت پر جس طرح درود بھیجا تو نے سیدنا ابراہیم پر بے شک تو تعریفوں والا بزرگی والا ہے۔

(۱۴) اے اللہ! برکتیں نازل فرما سیدنا محمد پر اور آل سیدنا محمد پر جس طرح برکت نازل فرمائی تو نے سیدنا ابراہیم پر بے شک تو تعریفوں والا بزرگی والا ہے۔

(۱۵) اے اللہ! اے بچھانے والے زمینوں کے فرش کو اور پیدا کرنے والے بلند آسمانوں کو اور تخلیق کرنے والے دلوں کے ان کی فطرت کے مطابق کسی کو بد بخت اور کسی کو نیک بخت نازل فرما اپنے بزرگ ترین درودوں کو اور نشو و نما پانے والی برکتوں اور اپنی مہربان شفقتوں کو سیدنا محمد پر جو تیرے بندے اور تیرے رسول ہیں کھولنے والے ہیں اس چیز کو جو بند کر دی گئی اور مہر لگانے والے ہیں جو گزر چکا اور اعلان کرنے والے ہیں حق کا





راستی کے ساتھ کچلنے والے ہیں باطل کے لشکروں کو جو بوجھ آپ پر ڈالا گیا انہوں نے اسے اٹھالیا تیرے حکم سے تیری بندگی کرتے ہوئے چستی کرتے ہوئے تیری رضا کے حصول میں سمجھ کر یاد رکھنے والے تیری وحی کو، حفاظت کرنے والے تیرے عہد کی مستعدی دکھانے والے تیرے حکم کے نافذ کرنے میں یہاں تک کہ روشن کر دیا آپ نے شعلہ ہدایت کا روشنی کے طلبگار کے لیے اللہ کی نعمتیں پہنچتی ہیں حق داروں کو ان کے اسباب کے ذریعے آپ کے ذریعے ہدایت دی گئی دلوں کو اس کے بعد کہ وہ گمراہی کے فتنوں اور گناہوں میں ڈوب چکے تھے اور روشن کر دیا اپنے حق کی واضح نشانیوں کو اور چمکنے والے احکام کو اور اسلام کے روشن کرنے والے دلائل کو پس آپ ﷺ تیرے قابل امین ہیں اور تیرے علم کے خزانچی ہیں اور قیامت کے دن تیرے گواہ ہیں اور تیرے بھیجے ہوئے ہیں سراپا نعمت اور حق کے ساتھ بھیجے گئے ہیں سراپا رحمت۔

(۱۶) اے اللہ! کشادہ فرما دے ان کی جگہ جنت میں اور جزا دے ان کو کئی گنا ان کی نیکیوں کی اپنے فضل سے جو خوشگوار ہوں آپ کے لیے کدورت سے پاک ہوں آپ بہرہ ور ہوں تیرے ثواب سے جو اترنے والا ہے اور تیری اعلیٰ بخششوں سے جو پے در پے نازل ہو رہی ہیں۔





(۱۷) اے اللہ! بلند کر آپ کی منزل کو تمام لوگوں کی منازل پر اور باعزت بنا آپ کی آرام گاہ کو اپنے پاس اور آپ کی مہمانی کو اور مکمل فرمادے آپ کے لیے آپ کے نور کو اور آپ کو جزا دے بایں سبب کہ تو مبعوث کرے گا انہیں اس حال میں کہ ان کی شہادت مقبول ہو گی ان کا قول پسندیدہ ہو گا ان کی گفتگو سچی ہو گی اور ان کا طریقہ حق کو باطل سے جدا کرنے والا ہو گا اور ان کی دلیل بزرگ ہو گی، بے شک اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں نبی کریم ﷺ پر اے ایمان والو! تم بھی درود بھیجو ان پر اور مؤدبانہ سلام عرض کرو۔

(۱۸) حاضر ہوں میں اے اللہ! اے میرے رب! حاضر ہوں درود ہوں اللہ بزرگ مہربان کے اور فرشتوں کے جو مقرب ہیں اور صدیقین اور شہداء اور نیک لوگوں کے اور ہر وہ چیز جو تیری پاکی بیان کرتی ہے اے رب العالمین! (ان سب کے درود ہوں) سیدنا محمد بن عبداللہ پر جو خاتم النبیین ہیں اور سید المرسلین ہیں اور امام المتقین ہیں اور رب العالمین کے رسول ہیں جو گواہ ہیں خوشخبری دینے والے ہیں بلانے والے ہیں تیری طرف تیرے حکم سے روشن چراغ ہیں اور ان پر سلام ہو۔





(۱۹) اے اللہ! بھیج اپنے درود اور اپنی برکتیں اور اپنی رحمت سید المرسلین امام المتقین خاتم النبیین ہمارے سردار محمد پر جو تیرے بندے اور تیرے رسول ہیں بھلائیوں کے پیشوا، نیکوں کے راہنما، رحمت کے رسول ہیں۔

(۲۰) اے اللہ! ان کو فائز فرما مقام محمود پر رشک کریں آپ کے ساتھ اس مقام پر سارے پہلے اور سارے پچھلے لوگ۔

(۲۱) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد پر جس طرح تو نے درود بھیجا سیدنا ابراہیم پر بے شک تو تعریفوں والا بزرگی والا ہے۔

(۲۲) اے اللہ! برکتیں نازل فرما سیدنا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد ﷺ پر جس طرح برکت نازل فرمائی تو نے سیدنا ابراہیم پر بے شک تو تعریفوں والا، بزرگی والا ہے۔

(۲۳) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد پر اور آپ کی آل، اصحاب اولاد، ازواج پر، آپ کی ذریات اور اہل بیت پر، آپ کے سسرال اور انصار پر اور آپ کے فرمانبرداروں، محبت کرنے والوں پر آپ کی ساری امت پر اور ہم پر بھی ان تمام کے ساتھ یا ارحم الراحمین۔

(۲۴) اے اللہ! درود بھیج ہمارے آقا محمد پر ان لوگوں کی تعداد کے برابر جنہوں نے آپ پر درود بھیجا۔ اور درود بھیج ہمارے آقا محمد پر ان لوگوں کی تعداد کے مطابق جنہوں نے آپ پر درود نہیں بھیجا۔ اور درود بھیج ہمارے





آقا محمد پر جس طرح تونے ہمیں حکم دیا کہ درود بھیجیں آپ پر۔ اور درود بھیج ہمارے آقا ﷺ پر جیسا کہ حضور پسند کرتے ہوں کہ درود بھیجا جائے آپ ﷺ پر۔

(۲۵) اے اللہ! درود بھیج ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد ﷺ پر جس طرح کہ حکم دیا ہے تونے ہمیں کہ ہم درود بھیجیں آپ پر۔

(۲۶) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد ﷺ پر جس طرح ان کی شایان شان ہے۔

(۲۷) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد ﷺ پر جس طرح تو دوست رکھتا ہے اور پسند کرتا ہے اس کو آپ کے لیے۔

(۲۸) اے اللہ! اے ہمارے آقا محمد کے پروردگار اور آل سیدنا محمد کے پروردگار! درود بھیج سیدنا محمد پر اور آل سیدنا محمد پر اور عطا فرما ہمارے آقا محمد ﷺ کو مخصوص درجہ اور وسیلہ جنت میں۔

(۲۹) اے اللہ! اے سیدنا محمد اور آل سیدنا محمد کے پروردگار! جزا دے سیدنا محمد ﷺ کو جس جزا کے وہ اہل ہیں۔

(۳۰) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد ﷺ پر اور آپ ﷺ کی اہل بیت پر۔





(۳۱) اے اللہ! درود بھیج ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد ﷺ پر یہاں تک کہ نہ باقی رہے درود میں سے کچھ بھی۔

(۳۲) اور رحم فرما سیدنا محمد پر اور آل سیدنا محمد پر یہاں تک کہ باقی نہ رہے رحمت سے کچھ بھی۔

(۳۳) اور برکتیں نازل فرما ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد ﷺ پر یہاں تک کہ برکتوں سے کچھ بھی باقی نہ رہے۔

(۳۴) اور سلام بھیج ہمارے آقا محمد پر اور آل سیدنا محمد پر یہاں تک کہ باقی نہ رہے سلام سے کچھ بھی۔

(۳۵) اے اللہ !درود بھیج ہمارے آقا محمد پر پہلوں میں، اور درود بھیج ہمارے آقا محمد پر پچھلوں میں، اور درود بھیج سیدنا محمد پر نبیوں میں، اور درود بھیج سیدنا محمد پر رسولوں میں، اور درود بھیج ہمارے آقا محمد پر برگزیدہ فرشتوں کے گروہ میں قیامت کے دن تک۔

(۳۶) اے اللہ! عطا فرما ہمارے آقا محمد ﷺ کو وسیلہ اور فضیلت اور شرف اور بڑا درجہ۔

(۳۷) اے اللہ! میں ایمان لایا ہوں اپنے آقا محمد پر حالانکہ میں نے ان کو نہیں دیکھا پس نہ محروم رکھنا مجھے جنت میں آپ کے دیدار سے اور عنایت فرما مجھے آپ کی رفاقت اور وفات دے مجھے آپ کی ملت پر اور پلا مجھے آپ





کے حوض سے ایسا پینا جو سیراب کرنے والا ہو لذیذ ہو خوشگوار ہو تا کہ میں اس کے بعد کبھی پیاسا نہ ہوں، بے شک آپ ہر چیز پر قادر ہیں۔

(۳۸) اے اللہ! پہنچا مجھ (مسکین کی طرف) سے ہمارے آقا محمد ﷺ کی روح کو دعائے خیر اور سلام۔

(۳۹) اے اللہ! اور جس طرح میں ایمان لایا ہوں محمد ﷺ پر بن دیکھے پس نہ محروم رکھنا مجھے جنت میں آپ کے دیدار سے۔

(۴۰) اے اللہ! قبول فرما ہمارے آقا محمد کی شفاعت کبریٰ اور مزید بلند کر آپ کے بلند درجہ کو اور قبول فرما آپ کے سوال کو آخرت میں اور دنیا میں جس طرح قبول فرمایا ہے تونے سیدنا ابراہیم اور سیدنا موسیٰ کے سوال کو۔

(۴۱) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد اور آل سیدنا محمد پر جس طرح درود بھیجا ہے تونے سیدنا ابراہیم پر اور آل سیدنا ابراہیم پر اور برکتیں نازل فرما سیدنا محمد پر اور آل سیدنا محمد ﷺ پر جس طرح برکتیں نازل کیں سیدنا ابراہیم پر اور آل سیدنا ابراہیم پر بے شک تو تعریفوں والا، بزرگی والا ہے۔

(۴۲) اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکتیں نازل فرما ہمارے آقا محمد پر جو تیرے نبی ہیں، تیرے رسول ہیں اور سیدنا ابراہیم پر جو تیرے خلیل ہیں اور تیرے برگزیدہ ہیں اور سیدنا موسیٰ پر جو تیرے کلیم اور تیرے ہمراز ہیں۔ اور سیدنا عیسیٰ پر جو تیری روح اور تیرا کلمہ ہیں اور اپنے جملہ فرشتوں پر اور





اپنے رسولوں پر اور اپنے نبیوں پر اور اپنی خلق سے چنے ہوئے لوگوں پر اور اپنے برگزیدہ بندوں پر اور اپنے خاصوں پر اور اپنے دوستوں پر جو تیری زمین میں بستے ہیں یا تیرے آسمان میں رہتے ہیں۔

(۴۳) اور درود بھیجے اللہ تعالیٰ سیدنا محمد پر بشمار اپنی مخلوق کے اور بمقدار اپنی رضا کے اور بوزن اپنے عرش کے اور اپنے کلمات کی سیاہی کے برابر اور جس طرح وہ ان کے شایان شان ہے اور جب کہ یاد کریں آپ کو یاد کرنے والے اور غافل رہیں آپ کے ذکر سے غفلت برتنے والے اور آپ کی اہل بیت پر اور آپ کی پاک اولاد پر اور خوب سلام بھیجے۔

(۴۴) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد پر اور آپ کی ازواج پر اور آپ کی ذریت پر اور تمام نبیوں اور رسولوں پر اور مقرب فرشتوں پر اور اللہ کے تمام نیک بندوں پر بشمار ان سب قطروں کے کہ برسائے آسمان نے جب سے تو نے اسے بنایا ہے، اور درود بھیج ہمارے آقا محمد ﷺ پر بشمار ان سب چیزوں کے جو زمین نے اگائی ہیں جب سے تو نے اسے بچھایا ہے، اور درود بھیج سیدنا محمد پر بشمار ان ستاروں کے جو آسمان میں ہیں اور تو ہی نے انہیں گن رکھا ہے، اور درود بھیج سیدنا محمد پر بشمار ان سانسوں کے جو جانداروں نے لیے جب سے تو نے انہیں پیدا کیا، اور درود بھیج ہمارے آقا محمد پر بشمار اس کے جو تو نے پیدا کیا اور بشمار اس کے جنہیں تو اب پیدا کر رہا ہے اور



بشمار ان تمام چیزوں کے جن کا احاطہ تیرے علم نے کر رکھا ہے بلکہ ان سب چیزوں سے کئی گنا زیادہ۔

(۴۵) اے اللہ! درود بھیج ان سب پر بشمار اپنی مخلوق کے بمقدار اپنی خوشنودی کے اپنے عرش کے وزن کے برابر اور اپنے کلمات کی سیاہی کے برابر اور جہاں تک تیرا علم پہنچتا ہے اور اپنی نشانیوں کے برابر۔

(۴۶) اے اللہ! درود بھیج ان سب پر ایسا درود جو فائق اور بزرگ ہو تیری ساری مخلوق سے درود پڑھنے والوں کے درود سے جس طرح تو بزرگ و برتر ہے اپنی ساری مخلوقات پر۔

(۴۷) اے اللہ! درود بھیج ان پر ایسا درود جو دائمی ہو اور جس کا دوام جاری رہنے والا ہو گردش لیل ونہار کے ساتھ اور اس کا دوام متصل ہو جس کی کوئی نہایت نہ ہو اور جس کا کوئی انقطاع نہ ہو گردش لیل ونہار کے ساتھ بشمار بارش اور شبنم کے ہر قطرہ کے۔

(۴۸) اے اللہ! درود بھیج سیدنا محمد اپنے نبی پر اور ہمارے سردار ابراہیم اپنے خلیل پر اور اپنے تمام انبیاء اور برگزیدہ لوگوں پر جو تیری زمین اور تیرے آسمان کے رہنے والے ہیں بشمار اپنی مخلوق کے اور اپنی خوشنودی کے اور اپنے عرش کے وزن کے برابر اور اپنے کلمات کی سیاہی کے برابر اور باندازہ اپنے علم بیکراں کے اور اپنی تمام مخلوق کے وزن کے برابر ایسا درود





جو بار بار اور ہمیشہ پڑھا جائے بشمار ان چیزوں کے جن کو تیرے علم نے گنا ہے اور بمقدار ان چیزوں کے جن کو تیرے علم نے شمار کیا ہے بلکہ کئی گُنا زیادہ ان چیزوں سے جن کو تیرے علم نے شمار کیا ہے ایسا درود جو بڑھتا رہے بلند ہوتا رہے اور بزرگ ہو مرتبہ میں ان لوگوں کے درود سے جو درود بھیجتے ہیں ان پر تیری سب مخلوق سے جیسے تیری بزرگی ہے سب مخلوق پر۔

(۴۹) اے اللہ! کر دے مجھے ان لوگوں سے جنہوں نے تیرے نبی سیدنا محمد صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے دین کو مضبوطی سے پکڑ لیا اور آپ کی عزت کو بلند کیا اور آپ کے ارشاد کو سرفراز کیا اور آپ کے ساتھ کیے ہوئے عہد و پیمان کی حفاظت کی اور آپ کے گروہ اور آپ کی دعوت کی امداد کی اور آپ کے فرمانبرداروں اور آپ کے گروہ کی تعداد کو زیادہ کیا اور آپ کے گروہ کے ساتھ موافقت کی اور آپ کے راستہ اور سنت کی مخالفت نہیں کی۔

(۵۰) اے اللہ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں آپ کی سنت کو مضبوطی سے پکڑنے کی توفیق کا اور میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں کہ میں روگردانی کروں اس چیز سے جو لے کر آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم آئے ہیں۔

(۵۱) اے اللہ! میں مانگتا ہوں تجھ سے وہ بھلائی جس کا سوال کیا ہے تجھ سے ہمارے آقا محمد صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے جو تیرے نبی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم اور تیرے رسول صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم ہیں۔





(۵۲) اور میں پناہ مانگتا ہوں تجھ سے ہر شر سے جس سے پناہ مانگی ہے تجھ سے سیدنا محمد صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے جو تیرے نبی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم ہیں۔

(۵۳) اے اللہ! مجھے فتنوں کے شر سے بچالے اور تمام غموں سے مجھے محفوظ رکھ اور سنوار دے میرے ظاہر اور میرے باطن کو اور پاک کر دے میرے دل کو کینہ اور حسد سے اور نہ لازم کر مجھ پر تاوان کسی کے لیے۔

(۵۴) اے اللہ! میں توفیق مانگتا ہوں تجھ سے کہ میں بہترین کام کروں جو تو جانتا ہے اور ترک کر دوں سب برائیوں کو جو تو جانتا ہے اور سوال کرتا ہوں تجھ سے کہ رزق میں تو میرا کفیل بن جائے اور زائد ضرورت سے مجھے بے پرواہ کر دے اور ہر شبہ سے حق کے ساتھ میں نکل جاؤں اور ہر دلیل میں صحت کے ساتھ کامیاب ہو جاؤں اور غصہ اور خوشنودی کی حالت میں عدل کروں اور تیرے ہر فیصلہ کے سامنے سر تسلیم خم کروں اور افلاس اور ثروت کی حالت میں میانہ روی اختیار کروں اور قول و عمل میں تواضع کو اپنا شعار بناؤں اور ہر سنجیدہ اور مزاح کی گفتگو میں سچائی اختیار کروں۔

(۵۵) اے اللہ! میرے ایسے گناہ بھی ہیں جو میرے اور تیرے درمیان ہیں اور ایسے گناہ بھی ہیں جو میرے اور تیری مخلوق کے درمیان ہیں، اے اللہ! میرے گناہوں کو جو تیرے لیے ہیں ان کو بخش دے اور جو مخلوق کے لیے





ہیں ان کا بوجھ مجھ سے اُٹھا لے اور مجھے اپنے فضل کے ساتھ غنی کر دے بے شک تو بڑی وسیع بخشش والا ہے۔

(۵۶) اے اللہ! میرے دل کو علم کے نور سے روشن کر دے اور میرے بدن کو اپنی فرمانبرداری میں استعمال کر اور میرے باطن کو سب فتنوں سے پاک کر دے اور میری فکر کو عبرت پذیری میں لگا دے اور شیطان کے وسوسوں کے شر سے مجھے بچالے اور اے خداوند رحمٰن مجھے اس سے اپنی پناہ میں لے لے یہاں تک کہ اس کا کچھ زور اور غلبہ مجھ پر نہ رہے۔

(۵۷) یااللہ! میں مانگتا ہوں تجھ سے ہر بھلائی جو تو جانتا ہے اور پناہ مانگتا ہوں تجھ سے ہر برائی سے جو تو جانتا ہے اور بخشش مانگتا ہوں تجھ سے تمام گناہوں سے جنہیں تو جانتا ہے بے شک تو جانتا ہے اور ہم نہیں جانتے اور تو خوب جانتا ہے تمام غیبوں کو۔

(۵۸) اے اللہ! رحم فرما مجھ پر میرے اس زمانے سے اور بچالے مجھے اس سے کہ فتنے مجھے گھیر لیں اور اہل جرأت مجھ پر زیادتی کرنے لگیں اور وہ مجھے کمزور سمجھنے لگیں۔

(۵۹) الٰہی! کر دے مجھے اپنی طرف سے پختہ پناہ میں اور مضبوط قلعہ میں اپنی تمام مخلوق کے شر سے یہاں تک کہ تو مجھے عافیت کے ساتھ میری موت تک پہنچا دے۔





# اَلْحِزْبُ الثَّانِيْ

## يَوْمُ الثُّلٰثَآءِ (منگل)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۞

(۱) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ لَّمْ يُصَلِّ عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا تَنْبَغِي الصَّلٰوةُ عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا تَجِبُ الصَّلٰوةُ عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا اَمَرْتَ اَنْ يُّصَلّٰى عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ ِالَّذِيْ نُوْرُهٗ مِنْ نُّوْرِ الْاَنْوَارِ وَاَشْرَقَ بِشُعَاعِ سِرِّهِ الْاَسْرَارُ ۞

(۲) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اَهْلِ بَيْتِهِ الْاَبْرَارِ اَجْمَعِيْنَ ۞



(٣) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ بَحْرِ اَنْوَارِكَ
وَمَعْدِنِ اَسْرَارِكَ وَلِسَانِ حُجَّتِكَ وَعَرُوْسِ مَمْلَكَتِكَ وَاِمَامِ
حَضْرَتِكَ وَخَاتِمِ اَنْبِيَآئِكَ صَلٰوةً تَدُوْمُ بِدَوَامِكَ وَتَبْقٰى
بِبَقَائِكَ صَلٰوةً تُرْضِيْكَ وَتُرْضِيْهِ وَتَرْضٰى بِهَا عَنَّا يَا اَرْحَمَ
الرَّاحِمِيْنَ ۞

(٤) اَللّٰهُمَّ رَبَّ الْحِلِّ وَالْحَرَامِ وَرَبَّ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ وَرَبَّ
الْبَيْتِ الْحَرَامِ وَرَبَّ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ اَبْلِغْ لِسَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا
مُحَمَّدٍ مِّنَّا السَّلَامَ ۞

(٥) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْاَوَّلِيْنَ
وَالْاٰخِرِيْنَ ۞

(٦) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ فِيْ كُلِّ وَقْتٍ
وَّحِيْنٍ ۞

(٧) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ فِي الْمَلَاِ الْاَعْلٰى اِلٰى
يَوْمِ الدِّيْنِ ۞



(٨) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ حَتّٰی تَرِثَ الْاَرْضَ وَمَنْ عَلَیْھَا وَاَنْتَ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ ۞

(٩) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ ٍ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ ٍ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۞

(١٠) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا اَحَاطَ بِہٖ عِلْمُکَ وَجَرٰی بِہٖ قَلَمُکَ وَسَبَقَتْ بِہٖ مَشِیْئَتُکَ وَصَلَّتْ عَلَیْہِ مَلٰئِکَتُکَ صَلٰوۃً دَائِمَۃً بِدَوَامِکَ بَاقِیَۃً بِفَضْلِکَ وَاِحْسَانِکَ اِلٰی اَبَدِ الْاَبَدِ اَبَدًا لَّا نِھَایَۃَ لِاَبَدِیَّتِہٖ وَلَا فَنَآءَ لِدَیْمُوْمِیَّتِہٖ ۞

(١١) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا اَحَاطَ بِہٖ عِلْمُکَ وَاَحْصَاہُ کِتَابُکَ وَشَھِدَتْ بِہٖ مَلٰئِکَتُکَ وَارْضَ عَنْ اَصْحَابِہٖ وَارْحَمْ اُمَّتَہٗ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۞





(۱۲) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى جَمِيْعِ اَصْحَابِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ۞

(۱۳) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكِ اللّٰهُمَّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ فِى الْعٰلَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۞

(۱۴) اَللّٰهُمَّ بِخُشُوْعِ الْقَلْبِ عِنْدَ السُّجُوْدِ لَكَ يَا سَيِّدِىْ بِغَيْرِ جُحُوْدٍ وَّبِكَ يَآ اَللّٰهُ يَا جَلِيْلُ فَلَا شَيْءَ يُدَانِيْكَ فِىْ غَلِيْظِ الْعُهُوْدِ وَبِكُرْسِيِّكَ الْمُكَلَّلِ بِالنُّوْرِ اِلٰى عَرْشِكَ الْعَظِيْمِ الْمَجِيْدِ وَبِمَا كَانَ تَحْتَ عَرْشِكَ حَقًّا قَبْلَ اَنْ تَخْلُقَ السَّمٰوٰتِ وَصَوْتَ الرُّعُوْدِ ذَاكَ اِذْ كُنْتَ مِثْلَ مَا لَمْ تَزَلْ قَطُّ اِلٰهًا عُرِفْتَ بِالتَّوْحِيْدِ فَاجْعَلْنَا مِنَ الْمُحِبِّيْنَ الْمَحْبُوْبِيْنَ الْمُقَرَّبِيْنَ الْعَاشِقِيْنَ لَكَ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا وَدُوْدُ ۞





(١٥) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا اَحَاطَ بِهٖ عِلْمُكَ ۞

(١٦) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا اَحْصَاهُ كِتَابُكَ ۞

(١٧) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا نَفَذَتْ بِهٖ قُدْرَتُكَ ۞

(١٨) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا خَصَّصَتْهُ اِرَادَتُكَ ۞

(١٩) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا تَوَجَّهَ اِلَيْهِ اَمْرُكَ وَنَهْيُكَ ۞

(٢٠) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا وَسِعَهٗ سَمْعُكَ ۞

(٢١) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا اَحَاطَ بِهٖ بَصَرُكَ ۞





(۲۲) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا ذَكَرَهُ الذّٰاكِرُوْنَ ۞

(۲۳) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغٰفِلُوْنَ ۞

(۲۴) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ قَطْرِ الْاَمْطَارِ ۞

(۲۵) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ اَوْرَاقِ الْاَشْجَارِ ۞

(۲۶) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ دَوَآبِّ الْقِفَارِ ۞

(۲۷) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ دَوَآبِّ الْبِحَارِ ۞

(۲۸) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مِیَاهِ الْبِحَارِ ۞

